دار العلوم انجمن نُعمانیہ لاہور کا

# تعارف

فہرست کتب خانہ انجمن نعمانیہ لاہور



انجمن نعمانیہ ⊙ لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

دار العلوم انجمن نعمانیہ لاہور

کا

# مختصر تعارف

۱۴۱۰ھ

۱۹۹۰ء



مرتبہ

پیرزادہ اقبال احمد فاروقی ایم اے

شائع کردہ

انجمن نعمانیہ اندرون ٹکسالی دروازہ لاہور

137994

نام کتاب ——— دار العلوم انجمن نعمانیہ لاہور کا مختصر تعارف

مرتبہ ——— پیرزادہ اقبال احمد فاروقی

موضوع ——— تاریخ نعمانیہ اور فہرست کتب خانہ قدیم

صفحات ——— ۱۲۰

سائز ——— ۳۶×۲۳/۱۶

کتابت ——— قمر یزدانی پنوانہ (پسرور) ضلع سیالکوٹ

مطبع ———

سال اشاعت ——— ۱۴۱۰ھ / ۱۹۹۰ء


ناشر

انجمن نعمانیہ اندرون ٹکسالی دروازہ لاہور

(پاکستان)

# انتساب

تعمیری، اصلاحی اور اسلامی ادب و اخلاق

کے

تمام اہلِ قلم حضرات

اور

ذوقِ مطالعہ رکھنے والوں کے نام !




پاکیزہ اخلاق و کردار کو نجاتِ اُخروی کا ذریعہ

سمجھتے ہیں،

اقبال احمد فاروقی

# انجمن دارالعلوم نعمانیہ لاہور
# کی
# سنہ ۱۹۹۰ء میں نگران انتظامیہ

- سرپرستِ انجمن ۔ الحاج میاں محمد یعقوب صاحب نمبردار
- سرپرست امورانتظامیہ ۔ جناب محمد افضل صاحب چغتائی مدظلہ
- صدرِ انجمن ۔ جناب الحاج پیر سید محمد حسن شاہ نوری گیلانی مدظلہ العالی
- نائب صدر (سینئر) الحاج چودھری احمد دین صاحب تحصیلدار
- نائب صدر (جونیئر) الحاج حکیم محمد موسیٰ صاحب امرتسری چشتی نظامی مدظلہ العالی
- ناظمِ تعلیم ۔ الحاج مولانا باغ علی صاحب نسیم مدظلہ العالی
- جنرل سیکرٹری ۔ مولانا محمد شفیع صاحب رضوی مدظلہ العالی
- جوائنٹ سیکرٹری ۔ میاں محمد رفیق صاحب
- پراپیگنڈہ سیکرٹری ۔ الحاج محمد امین نوری صاحب
- ناظمِ لائبریری ۔ پیرزادہ علامہ اقبال احمد صاحب فاروقی ایم اے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

ناظرینِ محترم! آپ اِن صفحات پہ لاہور کے ایک عظیم الشان اور بلند پایہ دینی دارالعلوم سے تعارف حاصل کریں گے جو آج سے ایک سو سال پہلے لاہور میں قائم ہُوا اور اپنی علمی اور دینی خدمات کی وجہ سے برصغیر پاک و ہند میں ممتاز مقام حاصل کرنے میں کامیاب ہُوا۔ اس مثالی اور معیاری اسلامی درسگاہ نے صوبہ پنجاب، سرحد، افغانستان اور سندھ کے بڑے بڑے جلیل القدر عُلماء کرام اور مشائخ عظام کی علمی تشنگی کو دُور کیا اور انہیں آفتاب و ماہتاب بنا کر دُنیا ئے علم و فضل کو تابندگی بخشی۔

جن دنوں پنجاب سکھوں کے دَورِ استبداد کی سیاہیوں سے نکل کر انگریز کی غُلامی کی زنجیروں میں جکڑا گیا تو انگریز نے اپنی انصاف پسندی اور علم گُستری کے دعوؤں کے باوجُود مُسلمانوں کے اسلامی تہذیب و تمدن اور دینی عُلوم پہ کڑی نگاہ رکھی۔ ۱۸۵۷ء کی جنگِ آزادی مُسلمانوں نے صفِ اوّل میں کھڑے ہو کر لڑی اس لیۓ انگریزوں نے مُسلمان عُلماء و مشائخ کو خصُوصی طور پر نشانۂ ستم و انتقام بنایا کہ مُسلمان اپنی مذہبی اور تہذیبی حیثیت کو

از سرِ نو زندہ نہ کرنے پائیں مگر اُن کی نگاہیں دیکھتی رہ گئیں کہ یاں ہمہ برِصغیر کے حسّاس مُسلمانوں نے مختلف انداز سے کام کیا اور لاہور میں چند درد مند مُسلمانوں نے مل کر ۱۳۰۵ھ / ۱۸۸۷ء میں انجمن نعمانیہ کو تشکیل دیا جس نے اپنے زیرِ اہتمام دارالعلوم نعمانیہ کی بُنیاد رکھ کر مُسلمان نوجوانوں کے لیئے دینی علوم و فنون کی تعلیم و تدریس کی راہیں کھول دیں، اس دارالعلوم کو ایسے جَیّد اور نابغۂ روزگار عُلماء کرام کی ایک ٹیم میسّر آگئی جس نے اپنی شبانہ روز کاوش سے تشنگانِ علومِ دینیہ کو سیراب کر دیا ان اساتذہ کی شہرت اور دارالعلوم نعمانیہ کے حُسنِ کارکردگی کا چرچا سارے ہندوستان میں پہنچا۔ ایران کے مشرقی علاقوں، افغانستان، برما مصر، الجزائر، افریقہ، انڈونیشیا، ملایا اور بلتستان حتیٰ کہ حجازِ مقدس سے بھی طلباء کی آمد شروع ہوگئی۔ جب یہ لوگ دستارِ فضیلت لے کر اپنے اپنے ممالک کو جاتے تو وہاں دین کی اشاعت کے دھارے بہہ نکلتے، یہ دارالعلوم صرف ظاہری علوم و فنون کی درسگاہ نہ تھی بلکہ یہاں عقائدِ اہلسنّت اور تصوّف و عرفان پر خصوصی توجّہ دی جاتی تھی، یہی وجہ ہے کہ دارالعلوم نعمانیہ کے فارغ التحصیل عُلماء جہاں مدرّس، معلّم، مُفتی، خطیب، فقیہ اور عالمِ دین بن کر نکلتے وہاں مختلف سلاسل کے مشائخ اور اہلِ سُنّت و جماعت کے مَسلک و عقائد کے صحیح ترجمان بھی ثابت ہوتے۔ دارالعلوم کا ابتدائی دَور عیسائی مشنریوں بدعقیدہ فرقوں، مُدعیانِ نبوّت اور ملحدین کے پُرفتن طوفانوں کی زد میں تھا اس کے جیّد عُلماء کرام اور اساتذہ شمعِ علم و عرفان کو لے کر آگے بڑھ

رہے تھے ۔ دارالعلوم کی ابتدائی رپورٹوں سے پتا چلتا ہے کہ برصغیر میں جب دینی علوم کی اشاعت کے لیے مختلف مقامات پر اسلامی درسگاہیں قائم ہونے لگیں تو دارالعلوم نعمانیہ کے اساتذہ ہی ان کا سنگِ بنیاد رکھتے اور ابتدائی دنوں میں تدریسی فرائض سنبھالتے ۔ دارالعلوم دیوبند، ندوۃ العلماء لکھنؤ، سرسید کالج علیگڈھ، پنجاب یونیورسٹی، اورینٹل کالج لاہور پٹنہ یونیورسٹی آگرہ، بریلی اور مراد آباد کے مدارس بھی دارالعلوم نعمانیہ لاہور سے اساتذہ طلب کرنے کی درخواست کرتے تھے ۔ دارالعلوم نعمانیہ کے ایسے اساتذہ کی جنھوں نے ملک کے دوسرے دینی مدارس کی بنیادیں رکھیں اور انہیں پروان چڑھایا، ایک مفصّل رپورٹ تیار کی جارہی ہے ۔

لاہور کے ایسے مخیّر رؤسا اور اُمراء قابلِ صد ستائش ہیں جنھوں نے غلامی کے مہیب اندھیروں میں دارالعلوم نعمانیہ کو قائم و دائم رکھنے کے لیے مالی امداد دی اور عام مسلمانوں کو بھی اس کارِ خیر کی طرف متوجّہ کیا ۔ ہمارے بوسیدہ ریکارڈ میں جن دردمندانِ لاہور کے اسماءِ گرامی ملتے ہیں ان میں مُفتی حکیم سلیم اللہ خاں بہادر، حافظ محمد عمرالدین چغتائی، مولانا خلیفہ تاج الدین، ڈپٹی غلام حسین، شیخ معراج الدین، مولانا محرم علی چشتی، منشی سراج الدین ڈپٹی پوسٹ ماسٹر جنرل اور حافظ شیخ چراغ الدین کے اسماءِ گرامی درخشاں و نمایاں ہیں ۔ ہماری کوشش ہے کہ انجمن نعمانیہ کے مؤسسین، معاونین، منتظمین، مُتعلقین اور اراکین کے حالاتِ زندگی اور خدمات پر علیحدہ کتاب لکھ کر اُنکی علمی خدمات پر ہدیۂ تحسین پیش کریں ۔

آج دارالعلوم نعمانیہ لاہور کے گنجان اور قدیم مکانوں میں گھرا ہوا ہے مگر جن دنوں اس دارالعلوم کی بنیاد رکھی گئی تھی یہ لاہور کا علمی اور تہذیبی علاقہ تھا۔ دارالعلوم کے ارد گرد علماء، حکماء، رؤساء، امراء، سیاست دانوں وکلاء اور ججوں کی رہائش گاہیں تھیں پھر عالمگیری مسجد و قلعہ لاہور کی قربت کی وجہ سے شہر کے بلند پایہ مدارس اور کالج اسی علاقہ میں تھے، اورنٹیل کالج (جسے اورنٹیل سکول کہا جاتا تھا) انجمن حمایت اسلام کا سکول، ضلعی دفاتر شہری انتظامیہ اور عدالتیں اسی علاقہ میں تھیں، لاہور کا یہ علاقہ بغداد العلم والفضل تھا۔ دارالعلوم نعمانیہ ایک کھلی فضا اور بلند و بالا مقام پر تعمیر کیا گیا ابتدائی طور پر تدریس کے لیئے پانچ کمرے، برآمدے، دارالاقامۃ (ہوسٹل) کے آٹھ کمرے، دارالکتب کا ہال، اسٹورز، مطبخ اور حجرہ ہائے مہمانداری (مہمان خانے) بنائے گئے۔ دارالعلوم کے ساتھ ہی مغل دور کی ایک مسجد تھی جس کے سامنے ایک خوبصورت باغیچہ تھا۔

دارالعلوم نعمانیہ میں درس نظامی کو رائج کیا گیا اور صرف ونحو سے لیکر تمام علوم وفنون کے شعبے قائم کئے گئے۔ ہر شعبہ کا استاد اور ہر شاگرد پورے اعتماد اور قابلیت کے ساتھ تعلیم وتحصیل کی طرف توجہ دیا کرتا تھا۔ سنہ ۱۹۰۰ء سے سنہ ۱۹۱۴ء تک کی رپورٹوں سے پتا چلتا ہے کہ اس دارالعلوم میں سینکڑوں طالب علم زیر تعلیم تھے۔ رہائشی اور تدریسی جگہ کم ہونے کی وجہ سے شاہی مسجد کے کمرے اور صحن استعمال میں لائے جانے لگے۔

دارالعلوم کے شعبہ حدیث پر خصوصی توجہ دی گئی تھی، یہاں سے جو بھی

دستارِ فضیلت لے کر نکلتا احادیثِ نبوی میں طاق و مشّاق ہوتا تھا۔ ہم نے کئی ایسے نامور اہلِ علم کے نام دیکھے ہیں جو بخاری شریف اور مُسلم شریف کے حافظ بن کے نکلے۔ اگرچہ ہمیں قدیم شیوخ الحدیث کے تمام اسماءِ گرامی نہیں مل سکے مگر بعض کاغذات سے نشاندھی ہوئی ہے کہ مندرجہ ذیل علماء کرام کے پاس قلمدانِ شیخ الحدیث رہا ہے۔

- حضرت مولانا غلام قادر بھیروی رحمۃ اللہ علیہ
- حضرت مولانا غلام احمد کوٹ اسحاق (گوجرانوالہ) رحمۃ اللہ علیہ
- حضرت علامہ محمد عالم آسی امرتسری رحمۃ اللہ علیہ
- حضرت مولانا غلام مُرتضیٰ میانوی رحمۃ اللہ علیہ
- حضرت مولانا معین الدین اجمیری رحمۃ اللہ علیہ خطیب شاہجہانی مسجد اجمیر شریف
- حضرت مولانا سیّد دیدار علی شاہ الوری رحمۃ اللہ علیہ
- حضرت مولانا محمد معوان حسین رامپوری (خطیب شاہی مسجد لاہور) رحمۃ اللہ علیہ
- حضرت مولانا محب النبیّ ہاشمی رحمۃ اللہ علیہ
- حضرت مُفتی غلام جان ہزاروی خلیفہ اعلیٰ حضرت بریلوی رحمہم اللہ تعالیٰ
- حضرت مولانا مہر الدین نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ
- حضرت مُفتی اعجاز ولی خان بریلوی قدس سرہٗ
- حضرت قاضی سراج الدین احمد رحمۃ اللہ علیہ
- حضرت مولانا محمد سعید احمد نقشبندی علیہ الرحمۃ خطیب مسجد داتا گنج بخش لاہور
- حضرت مولانا ارشاد الٰہی رحمۃ اللہ علیہ

یہ تھے وہ لوگ جنہوں نے دارالعلوم نعمانیہ کی مسندِ ارشاد پہ بیٹھ کر احادیث نبویہ کی تعلیم دی، ان بزرگوں کے علاوہ ہمارے ریکارڈ میں ایسے عُلمار کرام کی ایک خاصی تعداد بھی موجود ہے جنہوں نے دارالعُلوم نعمانیہ کے علم وفضل کے چشمہ کو جاری رکھا۔ ہمارے بعض دانشور قدیم ریکارڈ کی روشنی میں ایسے قابلِ قدر اساتذہ کے احوال و خدمات پر مفصّل کتاب لکھ رہے ہیں۔

ہم اِن عُلمار کرام کے علاوہ مولانا مُفتی عبداللہ ٹونکی، مولانا عبدالحق سہارنپوری مولانا غلام مُرشد، مفتی غلام احمد، حضرت مولانا نورُبخش توکّلی، مُفتی محمد حبیب اللہ اکبرآبادی، مُفتی محمد حسین نعیمی (رئیس جامعہ نعیمیہ لاہور) کی خدماتِ علمیّہ کو ہدیہ تحسین پیش کیے بغیر نہیں رہ سکتے جنہوں نے مختلف اَدوار میں تدریس وتعلیم کا کام کیا۔

دارالعُلوم نعمانیہ لاہور نے بعض ایسے عُلمار کرام اور مشائخ وقت کو اپنے دامنِ علم وفضل میں جگہ دی جو بعدازاں مختلف اَدوار میں دین وملّت کی خدمات انجام دیتے رہے ہیں اور آسمانِ شہُرت کے آفتاب ومہتاب بن کر چمکے۔

پیر سیّد مہر علی شاہ گولڑوی، حضرت امیرِ ملّت پیر حافظ سیّد جماعت علی شاہ علی پوری، مولانا محمد شریف کوٹلی لوہاراں غربی، مولانا سید محمد حسین شیر کوٹی، مولانا سید احمد زینی (دارالعلوم ندوۃ العلمار) علامہ محمد طلحہ ٹونکی، مولانا نورالحق مولانا اکرام حسین، صاحبزادہ سید محمد حسین شاہ علی پوری، مولانا غلام محمد گھوٹوی، (شیخ الجامعہ بہاولپور) مولانا محمد عالم آسی امرتسری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اور دُوسرے ممتاز عُلمار کرام اس دارالعُلوم سے وابستہ رہے ہیں ہم ان سارے عُلمائے ملّت کا تذکرہ ترتیب دے رہے ہیں تاکہ فرزندانِ نعمانیہ کی علمی خدمات

کو سامنے لایا جاسکے۔

دارالعلوم نعمانیہ کی اشاعتی سرگرمیاں اپنے دور میں قابلِ رشک رہی ہیں اس کے ماہانہ رسالے، مفتیانِ نعمانیہ کے فتوے، فقہ حنفیہ پر مختلف کتابوں کی اشاعت اور اُن کے مستند ترجمے، مبلّغین نعمانیہ کی خطیبانہ خدمات اپنے دور کی علمی یادگاریں ہیں۔ اس سلسلہ میں مولانا نور بخش توکّلی ایم اے پروفیسر گورنمنٹ کالج لاہور اور الحاج منشی تاج الدّین احمد کی مساعیِ جمیلہ نہایت قابلِ قدر رہی ہیں۔

اپنے ناظرین وقارئین کے علاوہ ان دانشوروں کے لیئے ہم خصوصی طور پہ دارالعلوم نعمانیہ لاہور کے ایک عظیم علمی ورثہ کا تذکرہ ضروری سمجھتے ہیں ایک صدی گزرنے کے باوجود انجمن نے جسے اپنے دامن سے جدا نہیں کیا اور وہ ہے نادر و نایاب کتابوں کا ذخیرہ جو اہلِ علم کی جان ہے اور تشنگانِ علم کی تشنگی کا سامان ہے، اس دارالکتب (لائبریری) میں آج سے اسّی سال پہلے کم و بیش پچیس ہزار جواہر پارے تھے، یہ وہ زمانہ ہے جب موجودہ زمانے کی بڑی بڑی لائبریریاں تہی دامن تھیں۔ نعمانیہ کی لائبریری میں مصر و عراق کی چھپی ہوئی کتابیں قطار در قطار چلی آتی تھیں اور اہلِ فکر و نظر کو دعوتِ مطالعہ دیتی تھیں۔ انجمن نعمانیہ کی انتظامی قوت میں کمزوری آئی تو بعض حضرات اپنی مرضی کی کتابیں اٹھا اٹھا کر لے گئے پھر ایک قیامت یہ گزری کہ کتاب خانہ کا کافی حصہ نذرِ آتش ہوگیا اور یہ علم کے موتی کتابیں اپنے آبا کی کچھ لٹ گئیں کچھ جل گئیں، تاہم ان میں سے جو بچ گئیں وہ آپ کو دعوتِ مطالعہ اور تشویقِ دیدار

کے لیئے زبانِ حال سے پکار رہی ہیں ۔ ع

بیا و رید حریفاں اگر سخندانے الیست

ہم نے اِس سرمایۂ علم و دانش کی حفاظت کے لیئے ایک شاندار لائبریری تعمیر کروائی، خوبصورت الماریاں نصب کیں اور ان بچے کھچے موتیوں (کتابوں) کو اُٹھا کر گرد و غبار سے پاک صاف کیا اور سجا کر رکھ دیا۔ اس نادر و نایاب ذخیرہ کی فہرست کا ایک حصّہ مرتّب کر کے ہدیۂ قارئین کر رہے ہیں۔ یہ وہ حصّہ ہے جو سنہ ۱۹۱۱ء تک دارالعلوم میں موجود تھا۔ اس کے بعد آنے والی مطبوعات اور قلمی نسخے آئندہ دُوسرے حصّے میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کریں گے۔ اِس حصّہ میں وہ گنج ہائے گرانمایہ ہیں کہ دیکھنے والے حیران رَہ جائیں گے۔

ہمارے مُلک کے ایک ممتاز کتاب شناس دانشور نے جب ان قدیم اور قیمتی خزانوں پر نگاہ ڈالی تو فرمانے لگے اِن کتابوں کو "بار روشنائی نور بر رُخسارۂ حور باید نوشت" یعنی یہ وُہ تحریریں ہیں جنہیں نُور کے قلم سے حُور کے رُخساروں پر لکھا جانا چاہیئے۔

آتش زنی اور لوٹ کھسوٹ کے باوجود جو کتابیں زمانہ کی دستبرد سے بچ گئی ہیں اُن کی تعداد دس ہزار سے کم نہیں اور ہماری یہ کوشش ہو گی کہ یہ فہرست کتاب شناس دانشوروں کے پاس پہنچتی رہے ان کتابوں کے جمع ہونے کا ایک اور پہلو بڑا ہی قابلِ فخر ہے کہ اس وقت کے علم دوست اہلِ سُنّت نے یہ کتابیں عطیّہ کے طور پر پیش کر کے دارالعلوم کی لائبریری کو

ذخیرۂ کُتب بنا دیا۔ بہت سی کتابوں میں ان کے مصنّفین، ناشرین اور مؤلّفین کے دستخط موجود ہیں۔ جو اُنھوں نے عطیّہ کے طور پر دیں۔

ہم دارالعلوم نعمانیہ کے اِس کتابی ورثہ کو سائیٹیفک انداز میں ترتیب دے سکے ہیں اور نہ فہرست تیار کر سکے ہیں۔ مگر ایک صدی کے بعد ہماری یہ ناتمام کوشش کتاب دوست حضرات کے ہاں مقبول و مطبوع ہوگی۔ پھر ہمارے اس اقدام سے مُلک کے دینی مدارس کی وُہ لائبریریاں جو اپنی گود میں خزانے لیئے بیٹھی ہیں اپنے تعارفی عَلم بلند کر کے نکلیں گی اور اہلِ علم کو دعوتِ مطالعہ دیں گی ع

نورُ از نورانیاں افزوں شود

اور اپنی جلوہ سامانیوں کے ساتھ قلب وجاں کو روشنیاں بخشیں گی، ہماری لائبریری اگرچہ ان دنوں عام ہاتھوں کی رسائی سے باہر ہے، تاہم دارالعلوم کی انتظامیہ یہ کوشش کر رہی ہے کہ تحقیقاتی کام کرنے والوں کے لیئے ہر ممکن سہولیت مہیا کی جائے اور انہیں اِن نادر و نایاب کتابوں تک نظری رسائی ہو جاتے۔

ہم علم دوست کتاب شناس اور کتاب تلاش عُلمار اور دانشوروں کی خدمت میں التماس کریں گے کہ وُہ اپنی قیمتی آرار سے ہمیں نوازیں۔ پھر اس قدیم اور نادر لائبریری کو بہتر سے بہتر بنانے کے لیئے ہم سے تعاون کریں، لاہور سے دُور رہنے والے حضرات بذریعہ ڈاک اظہارِ خیال فرما سکتے ہیں۔

پیرزادہ اقبال احمد فارُوقی ایم اے لاہور

---

# "انجمن نعمانیہ"

(قمر یزدانی پنوانہ ضلع سیالکوٹ)

حلقۂ اہلِ بصر ہے انجمن نعمانیہ
کاروانِ معتبر ہے انجمن نعمانیہ

ہیں اراکینِ گرامی اِس کے اربابِ خرد
صورتِ سلکِ گہر ہے انجمن نعمانیہ

حق پسند و حق شناس و حق ادا، حق آشنا
حق بیاں اور حق نگر ہے انجمن نعمانیہ

خوش ادا و خوش بیان و خوش مقدر، خوش خصال
خوش خیال و خوش نظر ہے انجمن نعمانیہ

آفتابِ علم و دانش سے جو تابندہ ہوئی
وہ درخشندہ سحر ہے انجمن نعمانیہ

اس سے پھیلی چارسو عزم و عمل کی روشنی
مثلِ خورشید و قمر ہے انجمن نعمانیہ

ہر اصول اس کا ہے مستحکم بتائیدِ الٰہ
اسلیئے پایندہ تر ہے انجمن نعمانیہ

ہے "چراغِ راہ" اس کا ہر عمل سب کیلئے
۱۴۱۰ھ
وجہِ توقیرِ بشر ہے انجمن نعمانیہ

اے قمر! دنیا میں اپنی عظمتِ کردار سے،
با وقار و ذی اثر ہے انجمن نعمانیہ

۱۲ رجب المرجب ۱۴۱۰ھ ——— جمعۃ المبارک ——— ۹ فروری ۱۹۹۰ء

# انجمن نعمانیہ لاہور

تحریر: سید نور محمد قادری

انجمن نعمانیہ ۱۳۰۵ھ / ۱۸۸۷ء[1] میں قائم ہوئی۔ اس کی عمر اب سو برس تک پہنچنے والی ہے۔ لیکن اس میں جوانوں کا سا دم خم باقی ہے۔ بلکہ بیشتر دینی ادارے اس کی جواں ہمتی، سخت کوشی اور جواں بختی پر رشک کر رہے ہیں۔

اس انجمن کے بانیوں میں مولانا محرم علی چشتی، مفتی سلیم اللہ، مولوی سراج الدین، ڈپٹی غلام حسین، خلیفہ تاج الدین اور شیخ چراغ دین[2] رحمۃ اللہ علیہم جیسی فاضل اور دردمند ہستیاں شامل تھیں۔ حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ دربار گولڑہ شریف نے اپنی ایک فارسی مثنوی "گومگو" میں انجمن کے چند اکابرین کا اس طرح ذکر کیا ہے۔

آں علی غیور و مان و صمد　　　راجیٔ خود را کجا رسوا کند
با الٰہی فیض از وصیانیہ　　　زِ دو بارک انجمن نعمانیہ
انجمن نعمانیہ شُد دار ایں　　　تاجدار خدمتش آں تاج دین
واں سلیم الطبع والدیں خوش صفات　　　آں سلیم اللہ مفتیٔ نیک ذات
حق سلامت داردش از رنج و تاب　　　دین و دنیا باشدش خیر المآب
ہم چراغ دین احمد خادمش　　　الاماں یارب ز بادِ صرصرش[3]

---

[1] "نقوش لاہور نمبر" ص ۳۵۸ مضمون مولانا علم الدین سالک

[2] تفصیل کیلئے ملاحظہ ہو ہفت روزہ استقلال ۹ تا ۱۵ جنوری ۱۹۸۲ء مضمون محمد دین کلیم اور روزنامہ امروز ۲۴ فروری ۱۹۸۲ء مضمون سید محمد عبداللہ قادری [3] مکاتیب پیر صاحب گولڑہ شریف طبع دوم لاہور ص ۲۱۳

انجمن نعمانیہ کا مدرسۃ العلوم المعروف بہ "جامعہ نعمانیہ" برِصغیر کے دینی مدرسوں میں بلامبالغہ ایک امتیازی حیثیت کا مالک تھا اور اگر یہ بھی کہا جائے کہ انیسویں صدی عیسوی کی آخری دہائی اور بیسویں صدی کے ابتدائی سالوں میں پنجاب بھر میں یہ احناف کا سب سے وقیع دینی ادارہ تھا تو بے جا نہ ہوگا۔ انجمن سے متعلق تمام حضرات حنفی مسلک سے تعلق رکھتے تھے اور جب انجمن قائم ہوئی اس کے اغراض و مقاصد یہ قرار پائے۔

ا: علومِ اسلامیہ کی تعلیم کے لئے ایک مدرسہ کا اجراء اور قیام جس میں اعلیٰ درجہ تک تعلیم حسبِ عقائد اہل السنّۃ والجماعۃ باتباعِ طریقِ حنفی دی جائے اور جس کے ذریعہ سے ایسے علمائے مکمل پیدا ہوں جو اسلام کی اشاعت اور قوم کی ہدایت اور دینِ اسلام کی تقویت کا باعث ہوں اور جس میں ایسے طریقہ سے تعلیم دی جائے کہ طلباء اپنے مذاق کے موافق کسبِ معاش کے لئے دنیوی علوم میں بھی جو خلافِ شریعت نہ ہوں دستگاہ پیدا کر سکیں۔

ب: بغرضِ افادۂ عامۂ مسلمین ایک ایسے اعلیٰ درجہ کے اسلامی کتب خانہ کا بہم پہنچانا جو شائقینِ علومِ اسلامیہ کی وسعتِ معلومات کا باعث ہو۔

ج: مسلمانوں اور غیر مسلم اشخاص میں بذریعہ تحریر و تقریر علومِ اسلامیہ کی اشاعت جس سے ان کے اخلاق، معاشرت اور کسبِ معاش و معاملات دینی و دنیاوی میں پابندیٔ شریعت غرّائے مصطفوی صلی اللہ علیہ وسلم کی امید کی جاسکے۔

د: ایسے زنانہ مدارس کا اجراء اور قیام جن میں علاوہ تعلیم قرآن شریف اور ابتدائی مسائل فقہ حنفیہ کے، دستکاری، سوزن کاری، زردوزی اور گوٹہ بافی وغیرہ سکھائی جائے۔

ھ: ایسے مسکین و یتیم بچوں کی پرورش و تربیت و سرپرستی اور تعلیم کا انتظام کرنا جن کے ورثا نہ ہوں یا جن کے وُرثا ایسا کرنے کی استطاعت نہ رکھتے ہوں۔

و: بالعموم کافۂ اہل اسلام اور بالخصوص فرقۂ حنفیہ کے متعلق ہر قسم کے فلاح اور بہبودی کی تجاویز کا سوچنا اور عمل میں لانا اور حسبِ اقتضائے وقت حکام کی خدمت میں ادب کے ساتھ ایسے معروضات کا گذارش کرنا جو عمُوماً جُملہ مُسلمانوں اور خصوصاً فرقۂ موصوف (حنفی) کے مفاد کے لحاظ سے پیش کرنا ضروری ہوں۔[1]

انجمن شروع کے پندرہ سولہ سالوں میں شاہی مسجد کے حجروں میں درس و تدریس کا کام سرانجام دیتی رہی لیکن بعد میں شاہی مسجد کی متولی" انجمن اسلامیہ لاہور" سے اختلاف کی بنا پر انجمن نعمانیہ نے شاہی مسجد میں درس و تدریس کا سلسلہ بند کر دیا اور اپنی علیحدہ عمارت اندرون ٹیکسالی دروازہ قائم کر لی۔ انجمن کے دبیر (مفتی سلیم اللہ صاحب) کی طرف سے اس سلسلہ میں جو وضاحت شائع ہوئی ہے اس کا ایک اقتباس ملاحظہ ہو۔

"درسگاہِ انجمن عرصہ سولہ سال سے اس وقت تک شاہی مسجد کے حجروں میں تھا۔ اس مسجد کا بانی شاہ عالمگیر اورنگ زیب نوراللہ مرقدہ حنفی المذہب تھا۔ لہٰذا انجمن نعمانیہ کا دارالعلوم ان حجروں میں نہایت ہی مناسب اور حسبِ منشائے بانی تھا۔ حجروں پر کیا موقوف اس مسجد میں نماز وغیرہ جو کچھ ہو حنفی مذہب کے مطابق ہونا چاہیئے۔ اگر کوئی متولی اس کے خلاف کرے گا تو قیامت کو اللہ تبارک و تعالےٰ کے دربار میں

---

[1] : ماہنامہ "انجمن نعمانیہ" اپریل تا جون ۱۹۱۱ء صفحہ اندرون سرورق۔

جواب دہ ہوگا۔ انجمن اسلامیہ لاہور جو آج کل اس مسجد کی تولیت کا ادعا کرتی ہے۔ اُسے حنفیوں کا درس ان حجروں میں ناگوار گزرا۔ چوں کہ انجمن نعمانیہ ہمیشہ تنازعات سے نفرت کرتی رہی ہے اور اس کا امن پسند مسلک سب کو معلوم ہے۔ اس لئے درس گاہ کی تبدیلیِ مکان انجمن میں ضروری سمجھی گئی۔ بنابریں متوکلا علی اللہ تعمیرِ درس گاہ کا قیام فوراً شروع کر دیا گیا[1]؟

۲۳ جولائی ۱۸۹۹ء کو اراکین انجمن نعمانیہ کا ایک عظیم الشان اجلاس منعقد ہُوا۔ جس میں اراکین مجلسِ انتظامیہ اور عہدہ داران کا انتخاب کیا گیا۔ عہدیداران اور اراکین کی فہرست بہت طولانی ہے۔ لیکن چونکہ ان محسنین کرام کے اسماء گرامی سے موجودہ نسل تقریباً ناآشنا ہے اِس لئے ذیل میں مکمل فہرست دی جا رہی ہے۔ تاکہ قارئین کو معلوم ہوسکے کہ مسلکِ حنفیہ کی ترویج و ترقی اور اشاعت کے لئے اس دور تہہ دستی اور زمانہ غلامی میں کون کون سے بزرگوں نے تن، من اور دھن سے حصّہ لیا تھا۔ ملاحظہ ہو۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | (والیٔ) ریاست بہاولپور | مربّی |
| ۲ | راجہ عطاء اللہ صاحب آنریری مجسٹریٹ ورئیس اعظم وزیرآباد | نائب مربّی |
| ۳ | مولوی غلام محمد بگوی امام شاہی مسجد | صدرِ اوّل |
| ۴ | سردار بہادر سیّد امیر علی شاہ صاحب رسالدار میجر و پنشنر | صدرِ ثانی |
| ۵ | مولوی غلام قادر صاحب بھیروی | صدرِ ثالث |
| ۶ | حکیم مفتی سلیم اللہ صاحب لاہور | دبیرِ اوّل |
| ۷ | خلیفہ تاج الدین صاحب مختارِ عدالت چیف کورٹ پنجاب لاہور | دبیرِ ثانی |
| ۸ | حاجی منشی چراغ دین صاحب ٹھیکہ دار لاہور | مہتمم مال |

---

[1] : ماہنامہ "انجمن نعمانیہ" اپریل تا جون ۱۹۱۱ء صفحہ اندرون سرورق

| | | |
|---|---|---|
| ۹: | منشی محمد الدین صاحب گجراتی | نائب مدیر[1] |
| ۱۰: | حافظ چراغ دین صاحب سوداگر لاہور | امینِ انجمن |
| ۱۱: | چوہدری نبی بخش صاحب بی اے، ایل۔ایل۔بی | ممتحن حسابات |
| ۱۲: | قاضی ظفر الدین احمد پروفیسر پنجاب یونیورسٹی | معائن دار العلوم حصہ اعلیٰ |
| ۱۳: | حافظ مفتی عنایت اللہ صاحب | معائن دار العلوم حصہ ابتدائیہ |
| ۱۴: | مولوی غلام احمد صاحب مدرس اعلیٰ دار العلوم نعمانیہ | مہتمم دار الاقامہ |
| ۱۵: | خلیفہ محمد عبد اللہ صاحب منصرم انجمن نعمانیہ | مہتمم کتب خانہ |
| ۱۶: | حاجی شیخ چراغ دین صاحب ٹھیکہ دار لاہور | رکن مجلسِ انتظامیہ |
| ۱۷: | مولوی فضل الدین پلیڈر و میونسپل کمشنر لاہور | " |
| ۱۸: | چوہدری فیض بخش صاحب ٹھیکہ دار و میونسپل کمشنر لاہور | " |
| ۱۹: | مولوی غلام مصطفیٰ صاحب مختار عدالت ہائے لاہور | " |
| ۲۰: | منشی محرم علی چشتی صاحب لاہور | " |
| ۲۱: | منشی محمد شمس الدین صاحب شائق لاہور | " |
| ۲۲: | حکیم غلام نبی صاحب زبدۃ الحکماء لاہور | " |
| ۲۳: | مرزا انور علی صاحب لاہور | " |
| ۲۴: | مولوی کرم دین صاحب مدرس ریاضی پنجاب یونیورسٹی | " |
| ۲۵: | مولوی علم الدین صاحب مینجر ڈائمنڈ جوبلی سکول لاہور | " |
| ۲۶: | بابو محمد حسن صاحب کلرک ریلوے | " |
| ۲۷: | مفتی عبد الرحیم صاحب لاہور | " |
| ۲۸: | حافظ عمر الدین صاحب نائب تحصیلدار لاہور | " |

---

[1] فہرست میں اسی طرح درج ہے۔ میرے خیال میں یہ کتابت کی غلطی ہے۔ اصل میں نائب مشیرِ مال ہوگا۔ سید نور محمد قادری۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۹: | ڈاکٹر احمد حسین خاں صاحب محکمہ ریلوے | رکن مجلسِ انتظامیہ |
| ۳۰: | منشی محمد عمر دراز خاں صاحب لاہور | " |
| ۳۱: | بابو غلام محمد صاحب محکمہ ریلوے | " |
| ۳۲: | منشی پیر محمد صاحب ایجنٹ مولوی تاج الدین صاحب | " |
| ۳۳: | خلیفہ محمد ہاشم، گورنمنٹ پریس لاہور | " |
| ۳۴: | ملاں محمد بخش صاحب مالک اخبار جعفر زٹلی لاہور[1] | " |

اس تسبیح میں کتنے گوہر ہائے گراں مایہ ہم رشتہ ہیں۔ ریاست بہاولپور انجمن کی مستقل سرپرست اور مربی تھی اور سالانہ چار سو روپیہ کی مستقل گرانٹ دیتی تھی۔ لیکن اس مستقل مد کے علاوہ ریاست بہاولپور کی طرف سے جو وقتاً فوقتاً امداد ملتی تھی وہ اس مستقل امداد سے بہت زیادہ تھی۔ چنانچہ جب شاہی مسجد کی انتظامیہ سے اختلاف کی بنا پر انجمن مذکور کو علیحدہ اپنی عمارت بنانے کی ضرورت پڑی تو نواب بہاولپور کی والدہ ماجدہ نے انجمن کو ایک ہزار روپیہ کی خصوصی امداد سے نوازا اور اس رقم سے درسگاہ کا جو حصہ تعمیر کیا گیا اس پر معطیۂ موصوفہ کے نام کا کتبہ لگا دیا گیا۔[2]

مندرجہ بالا بزرگانِ قوم کے علاوہ اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ فاضل بریلوی۔ حکیم الامت علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ اور پیر صاحب گولڑہ شریف رحمۃ اللہ کو انجمن سے خاص تعلق تھا۔

۱۳۲۸ھ / ۱۹۰۹ء میں جب انجمن کو ایک حنفی العقیدہ مدرس کی ضرورت پڑی

---

منشی شائق صاحب نے کئی کتابیں لکھیں خصوصاً آپ کے اشعار میں قرآن پاک کا ترجمہ بڑا مقبول و مطبوع ہوا تھا۔

[1] رپورٹ انجمن نعمانیہ ۱۸۹۹ء ص ۳۱۔ ۳۲

[2] ماہنامہ انجمن نعمانیہ اپریل تا جون ۱۹۱۱ء ص ۲ تا ۴

تو اعلیٰحضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ ہی سے رجوع کیا گیا[1] صرف یہی نہیں بلکہ ایک دفعہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ بنفسِ نفیس بھی انجمن کے ایک جلسہ میں شرکت کے لئے لاہور تشریف لائے اور یہاں حضرت علامہ اقبال سے بھی اُنکی ملاقات ہوئی۔ حضرت شاہ مانامیاں قادری مرحوم فرماتے ہیں۔

"انجمن نعمانیہ پورے پاک و ہند میں وہ پہلی مذہبی انجمن تھی۔ جس کے علمی اور تبلیغی کارنامے تاریخی حیثیت رکھتے تھے۔ انجمن نعمانیہ ہی کے ایک اجتماع میں اعلیٰ حضرت سے علامہ اقبال نے نیاز حاصل کیا تھا اور اپنی ایک نعت اعلیٰ حضرت کو سنائی تھی۔ جسے آپ نے پسند فرمایا تھا[2]"

مولانا تقدس علی خاں صاحب دام ظلہ شیخ الحدیث جامعہ راشدیہ پیر گوٹھ نے ایک موقعہ پر زور دار الفاظ میں اعلیٰ حضرت اور علامہ اقبال کی ملاقات کی تصدیق کی اور اس کے علاوہ مزید فرمایا کہ مشہور خوش الحان قاری اور واعظ قاری احمد حسین فیروز پوری خالقی سابقہ خطیب عیدگاہ گجرات) اپنے وعظ کی مجلسوں میں حضرت علامہ اقبال کا فارسی کلام کثرت سے پڑھتے اور پڑھنے سے پہلے فرماتے کہ ہمارا داڑھی منڈا قلندر فرماتا ہے۔

مولانا تقدس علی خاں صاحب خود حضرت علامہ اقبال کے فارسی نعتیہ کلام سے بڑے متاثر ہیں۔ چنانچہ انہوں نے نہایت ہی درد بھری آواز میں حضرت علامہ کی یہ رباعی سنائی۔

ے مسلماں آں فقیرِ کج کلاہے — رمید از سینۂ او سوزِ آہے
دلش نالد؟ چرا نالد؟ نداند — نگاہے یا رسول اللہ نگاہے

(ارمغانِ حجاز)

---

[1] : حیات اعلیٰ حضرت جلد اوّل کراچی تالیف مولانا ظفر الدین بہاری ص۲۴۴-۲۴۵

[2] ، اعلیٰ حضرت بریلوی تالیف شاہ مانامیاں قادری مطبوعہ کراچی ص۱۵۷

انجمن نعمانیہ نصف صدی تک لاہور کی دینی فضا پر چھائی رہی ہے جب بھی کوئی دینی تحریک اُٹھی انجمن کے متوسلین اُس میں پیش پیش رہے۔ ۱۹۱۱ء میں لاہور میں جب عید میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلّم کا پہلا باقاعدہ جلسہ ہُوا تو اُس کی صدارت انجمن ہی کے ایک فاضل نے کی۔ اِس جلسہ کی رُوداد ۸ مارچ ۱۹۱۱ء کے رسالہ تہذیب میں شائع ہوئی ہے۔ ایک اقتباس ملاحظہ ہو۔

" لاہور میں حضرت صوفی حاجی حافظ سیّد جماعت علی شاہ کی طرف سے اہلِ اسلام شہر کو عام منادی کی گئی کہ تمام دکاندار اور اہلِ حرفہ اپنا اپنا کام بند رکھیں اور دن بھر عید منائیں۔ نمازِ ظہر کے بعد سے نمازِ عشاء تک اسلامیہ کالج لاہور میں عظیم الشّان جلسہ رہا۔ علمائے دین اور خوش بیان لیکچرار تقریریں کرتے رہے۔

ڈاکٹر محمّد اقبال نے نہایت خوبی سے لوگوں کو یہ بات سمجھائی کہ جلسے صرف تماشا نہیں بلکہ قومیّت کو مضبُوط کرنے اور اگلی اور پچھلی قوم کی شخصیّت کو ایک کرنے کے لئے ان کا ہونا بہت ضروری ہے۔ انہوں نے کہا جب تک پوری قوم اپنے بزرگوں کے حالات سُن کر خُود ان عظیم الشّان بزرگوں کی ذرّیت ہونے کا فخر اور گھمنڈ دل میں پیدا نہیں کرے گی۔ تب تک اُن کے سینوں میں اولوالعزمی اور بلند حوصلگی جوش زن نہیں ہوسکتی۔

شیخ عبدالقادر صاحب نے فرمایا میں تبرّکاً اس سلسلۂ عظیم کی ابتداء اور انتہاء میں صرف دو باتوں کا ذکر کروں گا۔ پھر انہوں نے بتایا کہ سب سے اوّل احسان آپ صلی اللہ علیہ وسلّم کا قرآنِ پاک ہے۔ جو وہ اُمّت کے لئے لے کر آئے اور سب سے آخر احسان قیامت کو آپ کی شفاعت ہوگی۔

مسٹر ظفر علی خاں بی۔ اے نے نہایت پُر جوش تقریر کی اور افسوس سے کہا کہ لاہور میں کم از کم مسلمانوں کی ایک لاکھ آبادی ہے۔ جس میں پچاس ہزار عورتیں سمجھ لو۔ پچاس ہزار مردوں کو لازم تھا کہ وہ سب آج کالج کے میدان میں جمع ہوتے اور اس کالج کے گرد نعرۂ "یارسول اللہ" لگاتے اور درود شریف کے ذکر سے یہ میدان گونج اٹھتا۔

شمس العلماء مفتی محمد عبداللہ صاحب ٹونکی، شمس العلماء مولوی عبدالحکیم صاحب اور پیر سید جماعت علی شاہ صاحب نے رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق و شمائل پر تقریریں کیں[1]۔"

شہر کے بیشتر دینی جلسوں میں تقاریر کے سٹیج پر جامعہ نعمانیہ کے علماء ہی چھائے ہوئے تھے۔ ۱۹۳۱ء میں باغ بیرون موچی دروازہ میں میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک عظیم جلسہ منعقد ہوا۔ تقریر مولانا کاظمی کی اور صدارت حضرت علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ کی تھی۔ اِس جلسہ کی کیفیت اور حضرت علامہ کے عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی کہانی مولانا کاظمی کی زبانی سُنیئے فرماتے ہیں۔

"علامہ اقبال کے دل میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ مقدس کی عظمت کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔ یہ حسنِ اتفاق تھا کہ ۱۹۳۱ء میں دارالعلوم نعمانیہ لاہور کے مدرس کی حیثیت میں ایک جلسۂ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم میں شرکت کے لئے گیا۔ اس جلسے کا اہتمام بیرون موچی دروازہ کیا گیا تھا۔ علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ اس جلسہ کے صدر تھے اور یہ عرصہ دراز سے چلا آرہا تھا کہ دارالعلوم نعمانیہ لاہور کے مدرس اس جلسے میں مذہبی تقاریر کرتے تھے۔ جلسے سے قبل علامہ اقبال کا تعارف مجھ سے

---

[1] سبیل الرشاد تالیف سید ممتاز علی مطبوعہ لاہور ۱۹۳۴ء ص ۳۴-۳۵۔

کرایا گیا۔ میں نے "محمد رسول اللہ" پر سیر حاصل تقریر کی۔
دورانِ جلسہ وہ اس قدر روئے کہ ہر دیکھنے والا یہ محسوس کر رہا تھا کہ علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ حضور صلی اللہ علیہ وسلّم کی محبّت میں مخمور ہیں۔ جلسے کے اختتام پر انہوں نے کہا کہ آپ نے ہمیں آج روحانی غذا میسّر کی ہے۔ علاّمہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ ذی علم تو تھے ہی مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلّم کی ذاتِ مقدّس کی عظمت ان کے دل میں کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔ وہ ایک سچّے مسلمان تھے اُن کی شاعری میں خالصتاً اسلامی رنگ جھلکتا ہے[1]"۔

حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ گولڑوی کے انجمن نعمانیہ سے بہت گہرے تعلقات تھے۔ انجمن کے کئی کارکن اور مدرسین پیر صاحب کے احباب و معتقدین میں شامل تھے مثلاً انتظامیہ میں سے مولانا محرم علی چشتی اور مدرسین میں سے مولوی محمّد حسن فیضی صاحب رحمۃ اللہ علیہم۔ محرم الحرام ۱۳۳۱ھ میں انجمن کے پچیسویں سالانہ جلسہ کی صدارت پیر صاحب نے فرمائی اور نہایت ہی بلیغ اور فکر انگیز خطبہ ارشاد فرمایا جو مکتوباتِ طیبات مطبوعہ لاہور ۱۹۵۴ء کے صفحات ۱۹۱ تا ۱۹۸ پر پھیلا ہوا ہے۔ اس خطبہ کے متعلق پیر صاحب کے سوانح نگار مولانا فیض احمد صاحب فرماتے ہیں۔

"محرم الحرام ۱۳۳۱ھ میں آں جناب نے مولانا تاج الدین صاحب دبیر انجمن نعمانیہ لاہور۔ مفتی غلام مرتضیٰ صاحب میانوی مدرس نعمانیہ۔ مولوی محرم علی چشتی وکیل لاہور اور دیگر عقیدت مندوں کی درخواست پر انجمن کے سالانہ جلسہ میں یہ معرکۃ الآرا تقریر فرمائی۔ جس میں پنجاب و ہند کے مشاہیر علمائے کرام کے علاوہ جدید تعلیم یافتہ صاحبان، وکلاء، کالجوں کے طلباء اور عوام کثیر تعداد میں شریک تھے، اور آں جناب کی یہ بیّن کرامت

---

[1] : روزنامہ امروز ۲۴ فروری ۱۹۸۲ء مضمون سید محمد عبد اللہ قادری۔

ہے کہ باوجودیکہ آپ پیشہ ور مقرر یا خطیب نہیں تھے۔ لیکن ایسے مختلف الخیال مجمع میں اس قدر جامع اور بلیغ تقریر فرمائی کہ سب سامعین عش عش کر اُٹھے ... ... ... حضرت مولانا وصی احمد صاحب محدّث سورتی رحمۃ اللہ علیہ جو فاضل بریلوی مولانا احمد رضا خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے رفیق خاص اور سنّی علماء میں ممتاز شخصیت تھے۔ آپ کی تقریر سُن کر فرمانے لگے کہ سبحان اللہ حضرت نے اس مختصر وقت میں ابتدائے خطبہ میں تصوف و حقیقت کے وہ باریک اسرار و رموز بیان فرمائے ہیں جو خواص اور علماء کے فہم سے بھی بالاتر ہیں اور آخر میں فقہ و شریعت کے وہ عام فہم مسائل بیان کئے ہیں جو عوام کے بھی ذہن نشین ہو گئے ہیں۔ بلا ریب یہ علوم وہبیہ کی شان ہے جو کاملین اولیاء کرام کو بارگاہِ ایزدی سے عطا ہوتے ہیں[1]"

انجمن نعمانیہ کے آئندہ جلسۂ سالانہ کی صدارت کے لئے بھی حضرت پیر صاحب سے انجمن کی انتظامیہ کی طرف سے گذارش کی گئی۔ جس میں بوجوہ آپ شرکت نہ کر سکے۔ لیکن آپ نے عذر کے طور پر مولانا محرم علی چشتی اور مولوی تاج الدین احمد صاحب کو جو خط لکھا ہے اس سے اس تعلق و محبت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے جو آپ کو انجمنِ نعمانیہ سے تھی۔ خط فارسی زبان میں ـــــــ نثر کا ایک عمدہ نمونہ ہے۔ ملاحظہ ہو۔

مہربانِ من چشتی صاحب۔ مولوی تاج الدین احمد صاحب!

بعد اہدائے سلامِ مسنون عذر عدمِ تعمیل عنایت نامہ درباب شمولیت جلسہ انجمن نعمانیہ لاہور شرح رساندہ

والعذر عند کرام الناس مقبول

کیف لا وکل میسر لما خلق لہٗ

---

[1] : ملفوظاتِ طیّبات تالیف پیر صاحب گولڑہ شریف بار دوم ۱۹۷۴ء ص ۱۴۵

و ایں بے ہیچ از تہِ دل دعائے ترقی و عروج مدرسۃ الاسلام مدرسہ نعمانیہ و حسن خاتمہ متعلقانش از معلمین و متعلمین و معاونین بدرگاہِ آں مجیب المضطر و کاشف السوء مینماید۔ اغلب آں کہ ایں خلوص تدارک مافات من الحضور الجسمانی خواہد نمود۔ مکرمی جناب مولوی غازی صاحب بلاہور رسیدہ باشند۔ تجدیدِ اقامت آں جا از حضرتِ اوشاں باید طلبید و ہر لحظہ در حسنِ نیّت و تفویضِ کلی بحضرتِ حق جلّ و علا باید بود کہ بغیرِ ازیں امیدِ حصولِ دولتِ جاودانی بطالت و جہالت دوارند۔ مندرجہ بیت حضرت سعدی علیہ الرحمۃ را واجب التعمیل انگارند۔ یکے آں کہ در خویش خود مبیں مباش۔ دوم آں کہ در غیر بد بیں مباش اطاعت خالق عزّ اسمہٗ و خدمتِ خلق را نسخۂ جامع برائے حصول شفائے ایمانی دانند ـــــــ سہ

پائے سگ بوسید مجنوں خلق گفت ایں چہ بود
گفت گہ ایں سگے در کوئے لیلیٰ رفتہ بود

و مشربِ ہذا را منافی امرِ معروف و نہی عن المنکر نہ پندارند کہ ایں از اہم مہماتِ شعبِ خدمتِ خلق است۔ زیادہ دُعا۔

مہر علی شاہ عفی عنہٗ[1]

حضرت علامہ اقبال، اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خاں صاحب۔ پیر مہر علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہم اور اراکینِ انجمن نعمانیہ کے علاوہ برّصغیر کے جن اور اکابرین کا اِس انجمن سے کسی نہ کسی حیثیت سے تعلق رہا ہے مثلاً مدرسین، متعلمین اور معاونین وغیرہ یا وہ بزرگ ہستیاں جو انجمن کے اجلاسوں میں رونق کا باعث بنتی رہی ہیں کی اجمالی فہرست ملاحظہ ہو۔

---

[1] : مکتوبات طیبات لاہور صفحہ ۲۱۶ ۔ ۲۱۷

مولانا محمد حسن صاحب فیضیؔ (بھیں ضلع جہلم)۔ مولوی غلام احمد صاحب (کوٹ اسحاق ضلع گوجرانوالہ)۔ مولوی غلام مرتضیٰ صاحب (میانی ضلع سرگودھا) حافظ پیر جماعت علی شاہ صاحب (علی پور شریف)۔ پیر جماعت علی شاہ صاحب لاثانی (علی پور شریف)۔ مولانا حامد رضا خاں صاحب (بریلی شریف) حضرت شاہ علی حسین محدث (کچھوچھہ شریف)۔ مولانا محمد نعیم الدین (مراد آباد) مولانا حاکم علی (پروفیسر ریاضی اسلامیہ کالج لاہور)۔ قاری شاہ سلیمان (پھلواری شریف)۔ مولانا نواب الدین (رمداس)۔ مولانا محمد یار فریدی (بہاولپور)۔ مولانا اصغر علی صاحب روحی (کٹھالہ ضلع گجرات) مولانا غلام احمد اخگر (امرتسر)۔ علامہ سید دیدار علی شاہ صاحب (انورتم لاہور) علامہ سید ابوالحسنات محمد احمد (لاہور)۔ علامہ سید ابوالبرکات (لاہور) مولانا سردار احمد (فیصل آباد)۔ مولانا مفتی محمد عبداللہ (ٹونک) شیخ فضل الٰہی (گجرات)۔ شاہ وصی احمد محدث سورتی پیلی بھیت۔ مولانا امجد علی صاحب بہارِ شریعت (اعظم گڑھ) مولانا نور احمد (امرتسر) مولانا غلام مرشد انگہ (ضلع سرگودھا) مولانا کرم الدین دبیر (بھیں ضلع جہلم) سید محمد محدث (کچھوچھہ شریف)۔ علامہ نور بخش توکلی (چک قاضیاں ضلع لدھیانہ)۔ مولانا محمد یوسف (کوٹلی لوہاراں)۔ مولانا پروفیسر سید علی احمد شاہ (بٹالہ) مولانا غلام محمد گھوٹوی (گجرات)۔ مولانا غلام محمد ترنمؔ (امرتسر)۔ مولانا نثار احمد (کانپور) اور مولانا عبدالحق حقانی (دہلی) وغیرہ رحمۃ اللہ علیہم اجمعین۔[1]

مندرجہ بالا حضرات میں سے کئی بزرگ ایسے بھی تھے۔ جب وہ

---

[1] : مزید تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو اخبار امروز ۲۴ فروری ۱۹۸۲ء مضمون سید محمد عبداللہ قادری اور ہفت روزہ استقلال لاہور ۹ تا ۱۵ جنوری ۱۹۸۲ء مضمون محمد دین کلیم صاحب

دارالعلوم نعمانیہ میں تشریف لاتے طلباء کا امتحان لیتے۔ مدرسین اور متعلمین کی حوصلہ افزائی فرماتے اور دارالعلوم کے رجسٹر میں اپنی رائے درج فرماتے مثلاً ۱۹ شعبان ۱۳۱۶ھ کو مولانا کرم الدین دبیر رئیس بھیں ضلع جہلم اور مولانا عبدالحق صاحب حقانی دارالعلوم کے معائنہ کے لئے تشریف لاتے ہیں اور مدرسہ کے رجسٹر میں مشترکہ طور پر اپنے تاثرات قلمبند فرماتے ہیں۔ یہ نادر تحریر ملاحظہ ہو۔

"آج ہم نے ایک جماعت فضلاء متبحرین کے ساتھ مسجد شاہی میں جا کر طلباء دارالعلوم نعمانیہ کی تعلیم کا حال دریافت کیا حالت عمدہ نظر آئی۔ اعلیٰ جماعت کے طلباء سے قاضی مبارک۔ شرح چغمینی۔ ہدایہ اور صحیح مسلم میں سوالات ہوئے طلباء نے بہت عمدہ جواب دیا۔ دوم جماعت کے طلباء سے شرح جامی۔ قطبی۔ شرح وقایہ اور نورالانوار میں سے چند مقامات پوچھے گئے۔ بعض طلباء نے اچھے جواب دیئے۔ جماعت سوم کے طلباء سے غلام محبوب سبحانی طالب علم نے اچھے جواب دیئے۔ دوسرے طلباء خاطر خواہ جواب نہ دے سکے۔ مولوی صاحب مدرس دوم کو مناسب ہے کہ اپنی ہر دو جماعت کے طلباء کی تصحیح عبارت اور تفہیم مطالب کی طرف پوری توجہ کریں کیوں کہ اکثر طلباء عبارت کے پڑھنے میں غلطی کرتے ہیں۔ عربی عبارت لکھانے کی بھی مشق کرانی چاہیئے۔ اردو سے عربی اور عربی سے اردو ترجمہ بھی کرایا جائے۔ طلباء کو ہفتہ وار تقریر اور وعظ کہنے کی بھی مشق کرائی جائے[1]۔"

مولانا کرم الدین دبیر اور مولانا حقانی سے ایک دن پہلے مولانا غلام رسول صاحب امرتسری اور مولانا عبدالحق صاحب پشاوری نے بھی دارالعلوم

---

[1] رپورٹ انجمن نعمانیہ ۱۸۹۸ء و ۱۸۹۹ء ص ۴۰

کا معائنہ کیا اور درج ذیل مشترکہ رائے رجسٹر پہ درج کی ۔

" آج ۱۸ ماہ شعبان ۱۳۱۶ھ ہجریہ علی صاحبہا الف الف صلوٰۃ وتحیۃ فقیر مع جماعت علماء مسجد شاہی لاہور میں گیا وہاں تمام طلبا دارالعلوم نعمانیہ حاضر تھے اور جماعت اولیٰ سے صدرا ، میر زاہد ، ملا جلال ، قاضی مبارک ھدایہ ، شرح چغمینی کے سوالات ہوئے ۔ اس جماعت کے طلباء نے بہت عمدہ طرز سے جوابات دیئے ازاں بعد جماعت دوم سے شرح وقایہ نورالانوار اور قطبی وغیرہ کے متعلق سوالات ہوئے ان میں سے بھی بعض طلباء نے اچھی طرز پر جواب دیئے اور ویسا ہی جماعت سوم نے بھی اپنی مقدار حیثیت سے اچھے جواب دیئے ۔ خلاصۃ المرام یہ کہ دارالعلوم کی حالت عمدہ طرز پہ ہے ۔ میرے خیال میں ۔ تمام پنجاب میں اس دارالعلوم میں جس قدر علوم دینیہ کی تعلیم مفید ہے اور کہیں اس کی نظیر نہیں ۔ بنا بریں اہل اسلام پر لازم ہے کہ جہاں تک ممکن ہے اس دارالعلوم کی مالی وجانی امداد کرتے رہیں ۔ طلباء دارالعلوم کو اگر کسی قدر کم توجہی ہے تو وہ املا میں اس لئے اوّل مدرس صاحب و صاحبان اہتمام مدرسہ کو ضروری ہے کہ طلباء کو املا کی ترغیب فرمائیں[1] "

انجمن نے ابتدا ہی سے اشاعتِ علومِ دینیہ کی طرف خاص توجہ دی ہے نہ صرف ایک ماہنامے کا اجراء کیا بلکہ کئی وقیع دینی کتابیں بھی شائع کیں ۔ ابتدائی دور ہی میں انجمن نے مولوی عبداللہ صاحب جامی بہاولپوری کی ضخیم فارسی کتاب " مختصر قدوری مع شرح فارسی " شائع کی ۔ مختصر قدوری کہ یہ فارسی شرح خاص اہمیت کی حامل ہے اور علمِ فقہ میں اس کا پایہ بہت بلند ہے ۔ جب یہ کتاب شائع ہوئی تو انجمن نے اپنے ترجمان

---

[1] ۔ رپورٹ انجمن نعمانیہ بابت ۱۸۹۸ء و ۱۸۹۹ء ص ۳۹ ۔ ۴۰

"ماہنامہ انجمن نعمانیہ" میں اس کا تعارف یوں کرایا ہے۔

"مختصر قدوری علمِ فقہ اہل سنت میں حنفی مسلک کی ایک مستند کتاب ہے۔ جو تعریف و توصیف کی محتاج نہیں۔ ہر ایک صاحبِ سواد اس کتاب کے حالات سے واقف ہے۔ مولانا مولوی عبداللہ جامی صاحب مرحوم بہاولپوری نے اس مستند کتاب کی ایک نہایت قابلِ قدر بڑی تحقیق کے ساتھ فارسی زبان میں شرح لکھی ہے۔ جس سے تمام فارسی جاننے والوں کو تحقیقاتِ مسائل کا فائدہ پہنچنے کی امید کی گئی ہے۔ اللہ جلّ جلالہ شارح کی اس محنت خالصاً لوجہ اللہ کو قبول فرما کر جزائے خیر عاقبت میں عطا فرمائیں فاضل شارح مرحوم نے حقِ تصنیف اس کا انجمن نعمانیہ کو عطا فرما دیا ہوا ہے اور انجمن نے محض بنظرِ افادہ مسلمین اس کو چھپوا کر شائع کیا ہے۔ کتاب مذکورہ ۱۰۳۶ صفحات، ۲۰ x ۲۶ کی تقطیع سفید کاغذ ڈی پر عمدہ اہتمام کے ساتھ مکمل چھپی ہوئی ہے اور قیمت لغرضِ اشاعتِ دین صرف دو روپے ہے۔"[1]

انجمن کے ماہنامہ کو مولانا محمد حسن فیضی، مولانا نور بخش توکلی اور مولانا اصغر علی صاحب رُوحی رحمتہ اللہ علیہم جیسے فاضل حضرات کا تعاون رہا ہے اور یہ بلا شبہ اپنے دور کا علمی، دینی اور ادبی لحاظ سے بلند پایہ مجلّہ تھا۔

انیسویں صدی کے آخر اور بیسویں صدی کی پہلی دہائیوں میں کوئی بھی جلسہ چاہے وہ دینی ہوتا یا علمی ادبی اس وقت تک کامیاب نہ سمجھا جاتا تھا جب تک کہ اُسے اپنے دور کے نمائندہ شعراء کا تعاون حاصل نہ ہوتا بلکہ اجلاس کی جان اور رُوح وہ نظمیں ہی سمجھی جاتیں جو اجلاس میں حاضر

---

[1]: ماہنامہ انجمن نعمانیہ اپریل تا جون ۱۹۱۱ء ص ۳۰

ہو کر محظوظ کرنے کے لئے پڑھی جاتیں۔ انجمن نعمانیہ اس لحاظ سے بھی خوش قسمت رہی ہے کہ اسے نامی گرامی اساتذۂ سخن کا تعاون حاصل رہا ہے۔

انجمن کے ابتدائی دور میں مرزا ارشد گورگانی اور سید ناظر حسین ناظم لکھنوی کا پورے پنجاب میں طوطی بولتا تھا اور کوئی بھی جلسہ ان کی شمولیت کے بغیر کامیابی کو نہ پہنچ پاتا ـــــ ان دونوں ـــــ حضرات کا انجمن کو ہمیشہ تعاون حاصل رہا وہ اس کے سالانہ جلسوں میں تشریف لاتے حاضرین کو اپنے کلام سے شاد فرماتے۔ اِس وقت ہمارے سامنے دو طویل نظمیں ہیں۔ جن میں سے پہلی مرزا ارشد گورگانی کی ہے جو انجمن کے سالانہ جلسہ ۱۸۹۸ئہ میں پڑھی گئی اور دوسری ناظم کی ہے جو ۱۸۹۹ء کے سالانہ اجلاس میں سنائی گئی۔

یہ دونوں نظمیں مسدس کی تشکل میں ہیں۔ پہلی کے ستاون ۵۷ اور دوسری کے اسّی ۸۰ بند ہیں۔ نظمیں حمد و نعت سے شروع ہوتی ہیں۔ مسلمانوں کے عروج و زوال اور اسلامی تعلیمات پر روشنی ڈالتی ہوئی حاضرین کو انجمن کی مالی امداد کی دلکش و حسیں ترغیب پر ختم ہوتی ہیں۔ اُس زمانہ میں انجمن کے سالانہ اجلاس سنہری مسجد میں ہوتے تھے۔ اِس کا ذکر ایک بند میں مرزا ارشد اس طرح کرتے ہیں ؎

خانۂ ایزد سبحان سنہری مسجد ہو مبارک تجھے یہ شان سنہری مسجد
ہیں تیری شان کے قربان سنہری مسجد علماء ہیں تیرے مہمان سنہری مسجد
بیت اللہ میں کیا رکن رکیں بیٹھے ہیں
عرش پر ڈھونڈنے کیوں جاؤں یہیں بیٹھے ہیں

اس سالانہ اجلاس سے پہلے انجمن کے ایک بانی خلیفہ حمید الدین حمید اللہ کو پیارے ہو جاتے ہیں۔ مرزا ارشد ان کا ذکرِ خیر اس طرح کرتے ہیں ؎

یاد آجاتا ہے ہر وقت ہمیں روئے حمید جلوہ گر دل میں سدا ہے رُخِ نیکوئے حمید
قلب میں بیٹھا ہوا ہے اثرِ خوئے حمید کاٹ شمشیر کہ جاتے ہیں ابروئے حمید

اب دیکھئے چندہ کی اپیل کا دلفریب انداز ؎

مدرسہ اور دین کی مدد اس میں کمی کا دھڑکا گوش دل سے تو سنو جیب میں وہ کیا کھڑکا
یہ وہ کھڑکا ہے کہ سنتے ہی مرا جی بھڑکا جیسے لوں کھینچ بٹوں پانچ برس کا لڑکا
دین کے واسطے ہو حرص تو کچھ عیب نہیں
چندہ آجائے تو کیا یہ مددِ غیب نہیں

طالب علم کی بہبود یہی چندہ ہے ہے جو شے بزم میں باسود یہی چندہ ہے
زربھانی طمع آلود یہی چندہ ہے یار ارشد کا تو مقصود یہی چندہ ہے
نظم پڑھنے فقط آیا ہوں میں چندہ کے لئے
خدمتِ قوم یہ مخصوص ہے بندہ کے لئے

وہی رہ جائے گا جو راہِ خدا میں دوگے اک یہاں دوگے تو وہاں ایک کے جا دس لوگے
جب ملے ایک کے دس دس تو بڑے خوش ہوگے اُس گھڑی مرزا ارشد کو بھی کچھ سمجھوگے
اس منافع میں یاروں کا بھی حصّہ ہوگا
ورنہ پھر واں میرا آپ کا قصّہ ہوگا

حمد و نعت کے بھی چند بند ملاحظہ کیجئے ؎

تیری قدرت سے کسی شے کو نہ خالی پایا جملہ عالم کا تجھے خالق و والی پایا
تو ہے وہ اعظم واسنیٰ و معالی پایا کہ ہر اک ارفع و عالی سے عالی پایا
لامکاں کیوں کر کہوں خاص مکاں تیرا ہے
تو جہاں چاہے رہے کون و مکاں تیرا ہے

ہر گھڑی وردِ زباں ہو تیرے محبوب کی نعت تیرے محبوب کی مرغوب کی مطلوب کی نعت
عرش پر شورِ ملائک ہو رقم خوب کی نعت واہ کس شان کی ہے حمد کس اسلوب کی نعت

---

؎ محبوب صلی اللہ علیہ وسلم

خلد بریں کا اللہ صلہ دے تجھ کو
یہ صلہ احمد مختار صلی اللہ علیہ وسلم دلا دے تجھ کو

نظم پڑھنے سے پہلے ارشد گورگانی صاحب نے چند رباعیاں پڑھیں جو حمد و نعت اور دوسرے موضوعات پر مشتمل ہیں۔ ایک رباعی میں انہوں نے مفتی سلیم اللہ صاحب کا ذکر حسین شاعرانہ انداز میں کیا ہے۔ ملاحظہ ہو۔

گر فضل کرے مجھ پہ خداوند کریم — ہر مغز میں پہنچے گل معنی کی شمیم[1]
باتوں میں گلستانِ معنی کھل جائیں — تحسین کو موجود ہے خود طبع سلیم

سیّد ناظر حسین خان صاحب ناظم کی طویل مسدّس کو بھی اسی پر قیاس کر لیجئے۔ مرزا ارشد دہلی سے اور ناظم لکھنؤ سے تعلّق رکھتے ہیں۔ ارشد صاحب کی نظم میں وہ تمام خصوصیات موجود ہیں جو ——— مدرسۂ دہلی سے تعلق رکھتی ہیں اور اسی طرح ناظم صاحب لکھنؤ کے ترجمان ہیں۔ ناظم کی ایک رباعی ملاحظہ کیجئے جو انہوں نے مسدّس شروع کرنے سے پہلے پڑھی تھی ؎

مملو درِ معنی سے میرا سینہ ہے — دل میں یہ صفائی ہے کہ آئینہ ہے[2]
جب قفلِ دہن کھلا جواہر نکلے — گویا کہ زباں کلیدِ گنجینہ ہے

یہ دونوں نظمیں بلا شبہ اردو ادب کا بہترین سرمایہ ہیں۔

سیّد نور محمّد قادری
چک ۵ا شمالی ڈاکخانہ ۵ ضلع گجرات

---

[1] : ملاحظہ رپورٹ انجمن نعمانیہ ہند ۱۸۹۹ء صفحات ۱ تا ۱۳
[2] : " " " " " ۱۴ تا ۳۰

# دار العلوم انجمن نعمانیہ لاہور

کے

# قدیم ذخیرۂ کتب

پر

# ایک نظر

(حصہ اوّل)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فہرست کتب

## موجودہ دار الکتب متعلقہ انجمن نعمانیہ لاہور

### قرآن و تفاسیر

| نام کتاب | موضوع | نام مصنف | نام مطبع | سال اشاعت |
|---|---|---|---|---|
| فتح البیان | تفسیر عربی | نواب صدیق حسن خان | میری مصر | ۱۹۰۳ء |
| کشاف معہ دو حاشیہ سید ابن منیر دور آخر تنزیل الآیات علی الشواہد من الابیات | تفسیر عربی | ابوالقاسم محمود زمخشری | میری مصر | ۱۹۰۳ء |
| تفسیر خازن بر حاشیہ تفسیر مدارک | تفسیر عربی | علاء الدین علی البغدادی معروف بخازن ابو البرکات حافظ الدین عبد اللہ النسفی | میمنیہ مصر | ۱۹۰۳ء |
| اتقان فی علوم القرآن | تفسیر عربی | جلال الدین السیوطی | میمنیہ مصر | ۱۹۰۳ء |

| نام کتاب | موضوع | نام مصنف | مطبع | سال اشاعت |
|---|---|---|---|---|
| اسباب نزول برحاشیہ ناسخ و منسوخ | تفسیر عربی | الشیخ ابو الحسن علی بن احمد الواحدی ابو القاسم ہبۃ اللہ | ہندیہ مصر | ۱۹۰۳ء |
| تفسیر محی الدین ابن العربی | تفسیر عربی | الشیخ محی الدین محمد بن علی الطائی | میمنہ مصر | ۱۹۰۳ء |
| الدر المنثور فی التفسیر بالماثور و برحاشیہ قرآن شریف مع کتاب تنویر المقیاس | تفسیر عربی | جلال الدین السیوطی سیدنا عبد اللہ بن عباس حبر الامۃ | مطبع مصر | ۱۹۰۳ء |
| روح المعانی | تفسیر عربی | السید شہاب الدین محمود الآلوسی | قمری مصر | ۱۹۰۳ء |
| دلیل الحیران فی الکشف فی آیات القرآن | فہرست قرآن عربی | الحاج صالح ناظم | تمدن مصر | ۱۹۰۳ء |
| مفحمات الاقران فی مبہمات القرآن | تفسیر عربی | جلال الدین سیوطی | میمنہ مصر | ۱۹۰۳ء |
| الدر النظیم فی خواص القرآن العظیم | خواص قرآن | ابو محمد عبد اللہ بن سعد الیمنی الیافعی الشافعی | مطبع مصر | ۱۹۰۳ء |
| اعجاز القرآن | اثبات اعجاز | القاضی ابوبکر الباقلانی | مطبع مصر | ۱۹۰۳ء |
| متن الشاطبیہ | قراۃ و التجوید | الشیخ الشاطبی | مطبع مصر | ۱۹۰۳ء |
| القول المفید فی علم التجوید | قراۃ و التجوید | الشیخ محمد المکی النصر | مطبع مصر | ۱۹۰۳ء |

| نام کتاب | موضوع | نام مصنف | مطبع | سال اشاعت |
|---|---|---|---|---|
| بیضاوی سورۃ البقر | تفسیر عربی | قاضی بیضاوی | مجتبائی دہلی | ۱۸۹۵ء |
| بیضاوی سورۃ البقر | تفسیر عربی | قاضی بیضاوی | مجتبائی دہلی | ۱۸۹۵ء |
| بیضاوی سورۃ البقر | تفسیر عربی | قاضی بیضاوی | مجتبائی دہلی | ۱۸۹۵ء |
| جلالین معہ کمالین | تفسیر عربی | جلال الدین السیوطی و جلال الدین المحلی | جیون پرکاش دہلی | ۱۸۹۵ء |
| جلالین معہ کمالین | تفسیر عربی | جلال الدین السیوطی و جلال الدین المحلی | بہاری لعل دہلی | ۱۸۸۸ء |
| جلالین معہ کمالین | تفسیر عربی | جلال الدین السیوطی جلال الدین المحلی | ہاشمی میرٹھ | ۱۹۰۳ء |
| قرآن شریف مترجم مع جلالین | تفسیر عربی | جلال الدین السیوطی و جلال الدین المحلی | مطبع العلوم دہلی | ۱۹۰۳ء |
| جلالین مصری | تفسیر عربی | جلال الدین السیوطی جلال الدین المحلی | مجتبائی دہلی | ۱۸۸۸ء |
| معالم التنزیل | تفسیر عربی | ابومحمد الحسین بن مسعود البغوی | فتح الکریم بمبئی | ۱۸۹۵ء |
| بیضاوی شریف | تفسیر عربی | قاضی بیضاوی | مجتبائی دہلی | ۱۸۸۸ء |
| تفسیر حسینی کامل | تفسیر فارسی | حسین واعظ کاشفی | احمدی کانپور | ۱۸۹۶ء |
| تفسیر حسینی کامل | تفسیر فارسی | حسین واعظ کاشفی | احمدی کانپور | ۱۸۹۶ء |
| تفسیر حسینی کامل | تفسیر فارسی | حسین واعظ کاشفی | احمدی کانپور | ۱۸۹۷ء |
| تفسیر حسینی کامل | تفسیر فارسی | حسین واعظ کاشفی | احمدی کانپور | ۱۸۹۷ء |

| نام کتاب | موضوع | نام مصنف | مطبع | سال اشاعت |
|---|---|---|---|---|
| تفسیر عزیزی سورۃ البقرۃ | تفسیر فارسی | شاہ عبد العزیز محدث دہلوی | محمدی لاہور | ۱۸۹۹ء |
| تفسیر عزیزی پارہ عم | تفسیر اردو | شاہ عبد العزیز محدث دہلوی | فاروقی دہلی | ۱۸۹۶ء |
| تفسیر عزیزی سورۃ البقرۃ | تفسیر فارسی | شاہ عبد العزیز محدث دہلوی | امید لاہور | ۱۹۰۲ء |
| تفسیر عزیزی سورۃ البقرۃ | فارسی | شاہ عبد العزیز محدث دہلوی | افضل المطابع | ۱۸۹۷ء |
| تفسیر حقانی جلد دوم | اردو | مولوی عبد الحق دہلوی | مجتبائی دہلی | ۱۸۹۹ء |
| تفسیر حقانی جلد سوم | اردو | مولوی عبد الحق دہلوی | مجتبائی دہلی | ۱۸۹۹ء |
| تفسیر حقانی جلد پنجم | اردو | مولوی عبد الحق دہلوی | مجتبائی دہلی | ۱۸۹۹ء |
| تفسیر حقانی جلد پنجم | اردو | مولوی عبد الحق دہلوی | مجتبائی دہلی | ۱۸۹۹ء |
| تفسیر حقانی جلد ششم | اردو | مولوی عبد الحق دہلوی | مجتبائی دہلی | ۱۸۹۹ء |
| تفسیر حقانی جلد ہفتم | اردو | مولوی عبد الحق دہلوی | مجتبائی دہلی | ۱۸۹۹ء |
| تفسیر حقانی ہشتم | اردو | مولوی عبد الحق دہلوی | مجتبائی دہلی | ۱۸۹۹ء |
| تفسیر حقانی جلد اول | اردو | مولوی عبد الحق دہلوی | مجتبائی دہلی | ۱۸۹۹ء |
| تفسیر ثنائی جلد اول | اردو | مولوی ثناء اللہ امرتسری | چشمہ نور امرتسر | ۱۸۹۶ء |
| تفسیر ثنائی جلد دوم | اردو | مولوی ثناء اللہ امرتسری | چشمہ نور امرتسر | ۱۹۰۰ء |
| تفسیر ثنائی جلد سوم | اردو | مولوی ثناء اللہ امرتسری | ریاض ہند امرتسر | ۱۹۰۱ء |
| تفسیر ثنائی جلد چہارم | اردو | مولوی ثناء اللہ امرتسری | دبیر ہند امرتسر | ۱۹۰۳ء |

| نام کتاب | موضوع | نام مصنف | مطبع | سال اشاعت |
|---|---|---|---|---|
| تفسیر عزیزی پارہ عم | تفسیر فارسی | شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی | محمدی لاہور | ۱۸۹۹ء |
| تفسیر یعقوب چرخی | فارسی | محمد یعقوب الچرخی | محمدی لاہور | ۱۸۹۹ء |
| تفسیر عزیزی پارہ عم | فارسی | شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی | محمدی لاہور | ۱۹۰۳ء |
| نیل المرام من تفصیل آیات الاحکام | تفسیر عربی | نواب صدیق حسن خاں | علوی لکھنؤ | ۱۹۰۳ء |
| نیل المرام من تفصیل آیات الاحکام | عربی | نواب صدیق حسن خاں | علوی لکھنؤ | ۱۹۰۳ء |
| جلالین پارہ عم | عربی | ابوالبرکات رکن الدین محمد المعروف تراب علی | نظامی کانپور | ۱۸۹۷ء |
| خلاصۃ التفاسیر جلد چہارم | اردو | مولانا فتح محمد تائب لکھنوی | انوار محمدی لکھنؤ | ۱۸۹۵ء |
| نوادر البیان | علم قرائت فارسی | مفتی محمد سعد اللہ | نیّر اعظم لاہور | ۱۹۰۴ء |
| جلالین مصری | تفسیر عربی | شیخ جلال الدین الشافعی والمحلی والسیوطی | بمبئی فتح الکریم | ۱۸۸۸ء |
| اتقان فی علوم القرآن | تفسیر عربی | شیخ جلال الدین السیوطی | ناظری لاہور | ۱۹۰۲ء |
| اتقان فی علوم القرآن | تفسیر عربی | شیخ جلال الدین السیوطی | ناظری لاہور | ۱۸۹۸ء |
| نجوم القرآن جدید | فہرست قرآن | فقیر اللہ تاجر کتب | محمدی لاہور | ۱۸۹۸ء |
| روضۃ الریان | غوامض قرآن عربی | حسین بن سلیمان | فاروقی دہلی | ۱۸۸۸ء |

| نام کتاب | موضوع | نام مصنف | مطبع | سال اشاعت |
|---|---|---|---|---|
| تنزیل الآیات | حل اشعار | محمدالدین آفندی | مصری | ۱۹۰۱ء |
| افادۃ الشیوخ | تفسیر فارسی | نواب صدیق حسن خان | محمدی لاہور | ۱۹۰۳ء |
| مقدمۃ الجزری | تجوید عربی | محمد بن جوزی شافعی | گلزار محمدی لاہور | ۱۹۰۹ء |
| افادۃ الشیوخ فی الناسخ والمنسوخ | علم القرآن | نواب صدیق حسن خاں | محمدی لاہور | ۱۹۰۳ء |
| تفسیر الآیات القرآنیہ | تفسیر اردو | مولوی غلام مصطفیٰ صاحب | چشمۂ نور امرتسر | ۱۹۰۳ء |
| نظم البیان | اردو | منشی شمس الدین شائق | شمس الہند پریس | ۱۹۰۳ء |
| رموز القرآن | تجوید اردو | محمد حسن علی | نولکشور لکھنؤ | ۱۹۰۴ء |
| مقدمہ جزری | تجوید اردو | محمد حسن علی | گلشن پنجاب راولپنڈی | ۱۸۹۸ء |
| مقدمہ جزری | تجوید اردو | محمد حسن علی | گلشن پنجاب راولپنڈی | ۱۹۰۲ء |
| ورد القاری | تجوید اردو | محمد حسن علی | فردوسی راولپنڈی | ۱۹۰۲ء |
| ہادیٔ انام | تجوید اردو | مولوی مشتاق احمد | حقانی راولپنڈی | ۱۸۸۸ء |

# کتبِ حدیث

| نام کتاب | موضوع | نام مصنف | مطبع | سال اشاعت |
|---|---|---|---|---|
| مرقاۃ شرح المشکوٰۃ | حدیث عربی | علی ابن سلطان ملا القاری | مصری | ۱۹۰۳ء |
| ارشاد الساری المعروف بقسطلانی برحاشیہ النووی | حدیث عربی | شہاب الدین قسطلانی | مصری | ۱۹۰۳ء |

| نام کتاب | موضوع | نام مصنف | مطبع | سالِ اشاعت |
|---|---|---|---|---|
| عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری المعروف بعینی | حدیث عربی | ابو محمد محمود بن احمد العینی | مصری | ۱۹۰۳ء |
| کنز الاعمال | حدیث عربی | علاءالدین علی بن حسام الدین الشہیر بالمتقی | مطبع حیدرآباد دکن | ۱۹۰۳ء |
| النہایہ فی غریب الحدیث والاثر دربرحاشیہ الدر النثیر | حدیث | مجدالدین ابوالسعادات المبارک بن محمد بن محمد الجزری المعروف بابن الاثیر | مصری | ۱۹۰۳ء |
| جمع الوسائل فی شرح الشمائل دربرحاشیہ شرح مناوی | حدیث | علی بن سلطان محمد ملا القاری | مصری | ۱۹۰۳ء |
| نسائی شریف | حدیث | ابوعبدالرحمن احمد بن شعیب | مصری | ۱۹۰۳ء |
| سُنن ابن ماجہ | حدیث | محمد بن یزید ابوعبداللہ ابن ماجہ القزوینی | مصری | ۱۹۰۳ء |
| تذکرۃ الحفاظ | اسماء الرجال | شمس الدین الذہبی | حیدرآباد دکن | ۱۹۰۳ء |
| کتاب الاستیعاب فی معرفۃ الاصحاب | اسماء الرجال | ابوعمر یوسف بن عبداللہ المعروف بابن البر | حیدرآباد دکن | ۱۹۰۳ء |
| تلخیص حواشی الصحاح | حاشیہ حدیث | علی بن سلیمان | مصری | ۱۹۰۳ء |

